افاض من عدلٍ و من نائلٍ
ما احسن الدنیا مع الدین
اس نے عدل اور سخاوت کو بہا دیا ہے۔
دین کے ساتھ اس کی دنیا کس قدر عمدہ ہے۔
قد عمَّ بالا حسان فی فضلہ
فالناس فی خفض و فی الین
اس کے فضل میں احسان شریک ہے اور اس وجہ سے
تمام لوگ عیش و راحت سے زندگی بسر کر رہے ہیں۔
ما اکثر الداعی لَہُ بالبقا
واکثر الر الی بآمین
کس قدر لوگ اس کی لمبی زندگی کے لئے دعا گو ہیں
اور کس قدر اس دعا پر آمین کہ رہے ہیں۔
اسی شاعر نے یہ شعر بھی ان کی شان میں کہے تھے۔
و ثقت بالملک الوا
ثق باللہ النفوس،
واثق باللہ نے لاکھوں جانیں بچا لیں۔
ملکٌ، یشقی بہ المما
ذُولا یشقی الجلیس
وہ بادشاہ ہے جو مال کو جدا کر دیا ہے مگر دوست کو محروم نہیں کرتا۔
انس السیفُ بہ واستوحش العلق النفیسُ
تلوار ہر وقت اس کی ساتھی ہے مگر بیش بہا مال کو اس سے وحشت ہے کہ کبھی پاس نہیں ٹھہرتا۔
اسدٌ، تضحک عن شدّاتہ الحرب العبوسُ،
وہ ایسا بہادر ہے کہ نہایت سخت لڑائی اس کے حملوں سے ہلکی ہو جاتی ہے۔
یا بنی العباس یابی اللہ الاّ ان تسوسوا
اے بنی عباس اللہ کو صرف مقصود یہی ہے کہ تم دنیا پر حکومت کرو۔
صالح بن عبدالوہاب کی قلم نامی باندی نے درج ذیل دو شعر
اور محمد بن کناسہ کے شعروں کو راگ میں بٹھا کر ادا کیا۔
فی انقباضٍ و حشمۃ فا
ذاجالستُ اھل الوفا والکرم
حالت غم اور شرم میں جب میں اہل وفا اور اہل کرم کی محبت میں ہوتا ہوں۔
ارسلتُ نفسی علی سجیتھا
و قلتُ ما شئتُ غیر محتشم
میں اپنی طبیعت کو آزادی دیتا ہوں
اور بے باکانہ جو چاہتا ہوں کہ دیتا ہوں۔

واثق نے ان کو گانے کا حکم دیا اور گیت کی صورت میں سن کر پسند کیا ابن الزیات کو بلا کر پوچھا جانتے ہو یہ صالح بن عبدالوہاب کون ہے تم اس کو بلا کر ہمارے پاس بھیجوا دو اور کہو کہ وہ اپنی باندی کو بھی ساتھ لائے، دوسرے دن صبح صالح باندی کو لے کر ان کی خدمت میں حاضر ہوا وہ ان کے سامنے پیش ہوئی اس نے گانا سنایا واثق نے اسے پسند کیا اور صالح سے معلوم کرایا کہا اس کی کیا قیمت ہے اس نے کہا ایک لاکھ دینار اور مصر کی ولایت اس قیمت کو انھوں نے نہ مانا اور اس باندی کو واپس کر دیا۔

احمد بن عبدالوہاب صالح کے بھائی نے یہ شعر واثق کے لئے کہے۔

ابـــــت دار الاحبۃ ان تبیـــــنــــا
اجـــدکـــا مـــا رائیـــت لھـــا مُعینـــا

مجلس احباب اس بات کو پسند نہیں کرتی کہ وہ جدا ہو مگر تم اس بارے میں اس کی مدد نہیں کرتے۔

تُـــقـطّــع حســـرۃ، مـــن حـــب لیـــلـــی
نـــفـــوس مـــا اثیـــن ولا جـــزینـــا

لیلیٰ کی محبت میں بہت سے ایسے لوگ حسرت سے پاش پاش ہو رہے ہیں جنھیں کوئی صلہ اور اجر نہیں ملا۔

## باندی کا ہدیہ

صالح کی قلم نامی باندی نے اسے خاص لے میں ادا کیا اور پھر زرزر الکبیر نے وہ راگ واثق کو گا کر سنایا واثق نے پوچھا یہ کس کا گانا ہے اس نے کہا قلم نے گایا ہے واثق نے ابن الزیات کو حکم بھیجا اس نے صالح اور اس کی باندی کو بلا بھیجا جب وہ واثق کے پاس پیش ہوئی انھوں نے پوچھا کیا یہ تمھارے شعر ہیں اس نے کہا جی ہاں واثق نے کہا اللہ تجھے برکت دے اور صالح کی طرف پیغام بھیجا کہ یہ معاملہ ختم کر دو اور اتنی قیمت کہو جو آسانی سے کھپ جائے اس نے کہلا بھیجا کہ میں اس باندی کو امیرالمومنین کی نظر کرتا ہوں کہ وہ آپ کو مبارک ہو واثق نے کہا اسے پانچ ہزار دینار دے دو، واثق نے اس کا نام انقباط رکھا ابن الزیات نے اس قیمت کے ادا کرنے میں تاخیر کی اس باندی نے دوبارہ یہ راگ ابت دار الاحبۃ واثق کو سنایا خوش ہو کر انھوں نے کہا تجھ پر اور تیرے پرورش اور تربیت کرنے والے پر اللہ کی برکت نازل ہو اس نے کہا اے میرے مالک میرے پرورش کرنے والے کو کیا نفع ہوگا آپ نے اسے کچھ دلوایا تھا مگر اب تک وہ اسے نہیں ملا واثق نے سیمائی سے کہا دوات دینا اور پھر اسی وقت اپنے ہاتھ سے ابن الزیات کو لکھا کہ صالح بن عبدالوہاب کو وہ پانچ ہزار دینار جو ہم نے انقباط کی قیمت میں اسے دلوائے ہیں ابھی اسے دگنا کر کے دے دو۔

## صالح کو رقم کی ادائیگی

صالح کہتا ہے کہ میں ابن الزیات کے پاس گیا اس نے مجھے اپنے پاس بٹھایا اور کہتا کہ یہ پانچ ہزار گزشتہ تو ابھی لے لو دوسرے پانچ ہزار جمعہ کے بعد دے دوں گا اگر اس دوران اس کے متعلق تم سے پوچھا جائے تو تم یہی کہہ دینا کہ وہ رقم مجھے وصول ہو گئی ہے مگر اس بات کو اچھا نہ سمجھ کر کہ مجھے حقیقت کے خلاف اقرار کرنا پڑے میں اپنے گھر میں چھپا رہا یہاں تک کہ اس نے وہ بقیہ رقم بھی مجھے دے دی۔ سیمائی نے مجھ سے پوچھا کہ وہ رقم تجھے مل گئی ہے میں نے کہا ہاں۔ واثق کو انقباط سے اس قدر لطف اور دلچسپی ہوئی کہ انھوں نے سلطنت کا کام چھوڑ دیا اور اب خود کسی کام میں حصہ نہیں لیتے تھے اسی طرح ان کا انتقال ہو گیا۔

جلد ششم ختم شد